۱۴۴۴ھ/۲۰۲۳ء

۷۸۶- پرچہ امتحان سالانہ الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور

مجموعی نمبر:۱۰۰

وقت:۳ / گھنٹے (قواعد النحو ----براے درجۂ اولی)

ہدایت: اٹھارہ نمبر کے پانچ اور دس نمبر کا ایک سوال حل کریں۔

(۱) معرفہ اور نکرہ کی تعریف کیجیے پھر معرفہ کی تمام قسمیں مثالوں کے ساتھ لکھیے۔ ۱۸

(۲) جمع مذکر سالم کی تعریف کیجیے اور اس کے بنانے کا قاعدہ اور اس کی شرط مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔ ۱۸

(۳) فعل ماضی کی تعریف کیجیے اور یہ بتائیے کہ وہ کس حال پر مبنی ہوتا ہے پھر فعل مضارع کی تعریف کرتے ہوئے مثالوں کے ساتھ یہ بتائیے کہ فعل مضارع کس چیز میں اسم کے مشابہ ہوتا ہے؟ ۱۸



(۴) افعال مقاربہ کی تعریف کیجیے اور اس کی تمام قسمیں مثالوں کے ساتھ تحریر کیجیے۔ ۱۸

(۵) حروف مشبہ بہ فعل کی تعریف کیجیے اور مثالوں کے ساتھ یہ بتائیے کہ کتنی جگہ "إنّ" (ہمزہ کے کسرے کے ساتھ) ہوتا ہے۔ ۱۸

(۶) حروف ایجاب کی تعریف کیجیے اور ان کے معانی مثالوں کی روشنی میں واضح کیجیے۔ ۱۸

(۷) حروف استفہام کی تعریف کرنے کے بعد مثالوں کی روشنی میں **ھمزہ** اور "ھل" کے درمیان فرق واضح کیجیے۔ ۱۰

(۸) حرف ردع کسے کہتے ہیں اور اس کا استعمال کہاں ہوتا ہے مثالوں کے ساتھ بیان کرنے کے بعد یہ بتائیے کہ تاے تانیث ساکنہ کسے کہتے ہیں؟ ۱۰

امتحان سالانہ　　الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور، اعظم گڑھ　　۱۴۴۴ھ/۲۰۲۳ء

وقت: ۳/ گھنٹے　　( ادب و انشا برائے درجہ اولی)　　مجموعی نمبر: ۱۰۰

## الف: ادب - ۷۰

(۱) مندرجہ ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں اور شروع کے پانچ جملوں کی ترکیب بھی لکھیں۔ ۱۰+۱۵= ۲۵

۱) ضربت من سب زيدا (۲) رسالتي تشتمل على خمس و تسعين صفحة (۳) من أين جاءت هذه الطرود؟ (٤) إنما عمرو كتب (٥) هل عندك من لحم مشوي؟ (٦) ما وجدته قلم (٧) ما زلت أكتب في الكراسة (٨) متى يجيئ القطار اليوم؟ (٩) لا تذهب إلى مكان ما حتى أرجع (١٠) لكل إنسان لسان و شفتان.

(۲) درج ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں اور اخیر کے پانچ جملوں پر اعراب بھی لگائیں۔ ۱۵+۵= ۲۰

أيها المتعلم! بسمل فاقرأ. كثير من الناس لا مال لهم. لا تسلموا على أهل البدعة. البريد الجوي يجيئ كل يوم من العرب إلى الهند. لا تقرب الميسر لأنه إثم. بم تسير السيارة؟ أ هذا قطار الركاب؟ السلطان أنام الأنام في ظل الأمان. الأرز المفلفل أحب إلي. ولدي جاء على الساعة العاشرة المستقيمة.



(۳) درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کریں۔ ۲۰

جو ہینڈ بیگ میرے پاس ہے وہ قیمتی ہے۔ رسالے کا چندہ سات روپیہ ہے۔ بازار کب لگے گا؟ شاید تم لکھ نہیں سکتے۔ پچیس بیڑے حکومت جاپان تک پہنچے۔ لوگوں نے گستاخ رسول کا بائیکاٹ کیا۔ زید غریب تھا پھر مال دار ہو گیا۔ ان پوسٹ کارڈوں کو لیٹر بکس میں چھوڑ دو۔ میں نے لفافہ پر پتہ لکھ دیا ہے۔ تم جاہل سے کنارہ کش رہو اگرچہ وہ مال دار ہو۔

(۴) ثلاثة سے عشرة تک کے اعداد کے استعمال کا طریقہ مع مثال تحریر کریں۔ ۵

## ب: انشا - ۳۰

(۵) درج ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔ ۱۰

لا تخلف وعدك. الضباب كثيف. الحافلة جميلة. هذه بقرة حلوب. أولئك المهندسون بارعون. الكتب الماجنة مفسدة. المنظر البهيج سار. حياة الإنسان ظل زائل. الهند بلاد خصبة. ركبت الباخرة.

(۶) عربی میں ترجمہ کریں۔ ۱۰

خوں ریز لڑائیاں۔ اسٹیشن کا پلیٹ فارم۔ یہ دو بڑے ہال۔ گھڑی کا ڈائل خوبصورت ہے۔ بچے بھوکے ہیں۔ یہ سڑکیں ہیں اور وہ چوراہا ہے۔ وہ پرائمری اسکول کا منیجر ہے۔ یہ طاقت ور قلی ایمان دار ہے۔ میل ٹرین لیٹ ہے۔ نیا موبائل قیمتی ہے۔

(۷) خالی جگہوں کو مناسب موصوف یا صفت سے پر کر کے ترجمہ کریں۔ ۱۰

....نشيط　　المحكمة....　　القطة....　　....حزينة　　المعرض....　　سكين....

....ثانوية　　....العذب　　التلميذ....　　جاموس....　　....زاهر